| | |
|---|---|
| فروماند دستم زمے خواستن | گراں گشت پائم زبرخاستن |
| تنم گونۂ لاجوردی گرفت | گلم سرخی انداخت زردی گرفت |
| ہموں رونده ره زه مانده بار | بیا لینگہ آمد سرم را نیاز |
| ہماں یورچوگانی بادپائے | بصد زخم چوگاں نجنبد زجائے |
| طرب راکہ خانہ گم شد کلید | نشاں پشیمانی آمد پدید |
| برآمد زکوه ابر کافور بار | مزاج زمیں گشت کافورخوار |
| گہے دل برفتن گرایش کند | گہے خواب را سرستایش کند |
| مرا برف بارید بر پر زاغ | نشاید چو بلبل تماشائے باغ |
| عتاب عروساں درآمد بگوش | صراحی تہی گشت وساقی خموش |
| سر از نوح پیچیده گوش از سماع | کہ نزدیک شد کوچگہ را وداع |
| بوقت چنیں کنج بہتر زکاخ | کہ دوراں کند دست بازی فراخ |
| تماشائے پروانہ چنداں بود | کہ شمع شب افروز خنداں بود |
| چو از شمع خالی کنی خانہ را | نہ بینی دگر نقش پروانہ را |
| بزورجوانی و نونزادگی | زدم لاف پیری و افتادگی |
| کنوں کے بغم شادمانی کنم | بہ پیرانہ سرچوں جوانی کنم |
| چو بوسید چوبے کہ در کنج باغ | فرزنده باشد بشب چوں چراغ |
| شب افروز گرمی کہ تابد نہ دور | زبے نوری شب زند لاف نور |
| اگر دیدمے درخود افزایشے | طلب کردمے جائے آسایشے |
| بآسودگی عمر نو کردمے | جہاں را بشادی گرو کردمے |
| چو زور جوانی بپایاں رسید | سپیده دم از مشرق آمد پدید |

بتدبیر آنم کہ سر چوں کشم

جگونہ پے از کار پیری نہم

نظامی نے اس میں شک نہیں کہ زمانہ پیری کا ہو بہو نقشہ کھینچ کر دکھا دیا

کاش اگر وہ ان حسرت ناکامیوں کا بھی جو بڑھاپے میں ہوا کرتی ہیں نقشہ کھینچتے تو دنیا میں مشرقی و مغربی شعرا میں ان کا ثانی نہ نکلتا پھر بھی جو کچھ لکھا ہے وہ انتہا درجہ تعریف کے قابل ہے لطف یہ ہے کہ مبالغہ کا مطلق نام نہیں اور پھر ہر ہر مصرعہ پر سمجھنے والے پر وہ وجد انگیز حالت طاری ہوتی ہے کہ اس کا مزاہ خوب ہی خوب جانتا ہے مثلاً اس شعر میں ؎

جوانی شد و زندگانی نماند
جہاں گو ممان چوں جوانی نماند

نظامی نے زمانہ پیری کا اصلی نتیجہ بیان کردیا ہے۔ یہ اسی شاعر غرا کا کام تھا کہ کن سادے سادے الفاظ میں فطرت کے اس باریک مضمون کو ادا کیا ہے کہ جس میں ہزارہا صفحے سیاہ ہو رہے ہیں ان الفاظ کی سادگی تمام زبانوں کے پرشوکت الفاظ سے اس وقت نمایاں تاباں ہوگئی فصاحت و بلاغت نے ہر ہر لفظ میں جنم لیلیا اور فاضل شاعر نے خصوصاً اس بیان پر قلم توڑ دیا یہی شعر چوٹی کا ہے جس میں پیری کی تمام طولانی اونچ نیچ کا پورا نقشہ کھینچا ہے۔ اس شعر کے علاوہ سب اشعار نہایت لطیف پاکیزہ اور فیکٹس سے پر ہیں مگر جو اس میں خوبی ہے اوروں میں اس درجہ دیکھنے میں نہیں آتی اب میں فردوسی کے وہ اشعار درج کرتا ہوں جس میں اس نے اپنی پیری کی شکایت کی ہے تاکہ معلوم ہو کہ یہ دونوں فاضل شاعر پیری کے بیان میں کیا وزن رکھتے ہیں ؛

## فردوسی

چو آمد بنزدیک سر تیغ شصت — مدہ مے کہ از سال شد مرد مست
بجائے عنانم عصا داد سال — پراگندہ شد مال و برگشت حال
ہماں دیدہ بان بر سر کوہسار — نہ بیند ہمی لشکر بے شمار

کشیدن ز دشمن نداند عناں    اگر پیش مژگانش آید سناں
پر از برف شد کوہسار سیاہ    ہمے لشکر از شاہ بیند گناہ
گرانید دو تیر پائے نوند    ہماں شصت بدخواہ کردش بہ بند
سراینده زاد از برگشت سیر    ہمش لحن بلبل ہم آواے شیر
دریغ آں گل و مشک و خوش آب سہی    ہماں تیغ برندۂ پارسی
نگردد ہمی گرد نسرین تذرو    گل ناروں خواہد و شاخ سرد
چو بر داشتم جائے پنجاہ و ہشت    نگیرم بجز یاد تابوت و دشت

پھر دوسری جگہ فردوسی اپنی پیری کی شکایت کرتا ہے جہاں اس نے اور بھی حسرت نصیب نقشہ کھینچ کر دکھایا ہے کہ جس سے بہتر شاید ہی کوئی کھینچ سکے ۔

چنیں سال بگذاشتم شصت و پنج    بدرویشی و زندگانی و رنج
چو پنج از بر سال شصتم گذشت    بد انساں کہ باد بہاری بدشت
من از شصت و شش مست گشتم چو مست    بجائے عنانم عصا شد بدست
رخ لالہ گوں گشت بر سان راہ    چو کافور شد رنگ ریش سیاہ
ز پیری خم آورد بالائے راست    ہم از نرگساں روشنائی بکاست
بدانگہ کہ بد سال پنجاہ و ہشت    جواں بودم و چوں جوانی گذشت
خروشے شنیدم ز گیتی بلند    کہ اندیشہ شد پیر و من بے گزند

پھر اور دوسری جگہ فاضل شاعر نئے رنگ میں آسمان کو مخاطب بنا کر اپنی پیری کی شکایت کرتا ہے جو قند مکرر کا مزا دیتی ہے ۔

الا اے برآوردہ چرخ بلند    چہ داری بہ پیری مرا مستمند
چو بودم جواں برترم داشتی    بہ پیری مرا خوار بگذاشتی
ہمی زرد گردد گل کامگار    ہمی پرنیاں گردد از رنج خوار
دوتائی شد آں سرو نازاں بباغ    ہماں تیرہ گشت آں فروزاں چراغ
پر از برف شد کوہسار سیاہ    ہمی لشکر از شاہ بیند گناہ

بکردار مادر بدی تاکنوں — ہمے ریخت باید برنج تو خوں
وفا و خرد نیست نزدیک تو — پراز رنجم از راے تاریک تو
مرا کاش ہرگز نہ پروردئی — چو پرورده بودی نیازدئی
ہر انگہ کزیں تیرگی بگزرم — بگویم جفاہائے تو یاد آورم
بنالم زتو پیش یزدان پاک — خروشاں بسر بر پراگندہ خاک
زپیری مرا تنگدل دید دہر — بمن باز داد از گناہش دو بہر

ایک اور مقام پر فاضل شاعر نے دو تین بیتوں میں پیری کا غمناک نقشہ کھینچا ہے جو اور بھی حسرت ناک ہے جس کو وہ اس طرح زمانہ کی شکایت سے شروع کرتا ہے *

الا اے خریدار مغز سخن — دلت برگسل زیں سراے کہن
کہ او چوں من وچوں تو بسیار دید — نخواہد ہمی با کسے آرمید
اگر شہریارے اگر پیشگار — تو اندر گزاری و او پایدار
چو با رنج باشی چو با تاج وتخت — بباید ت بستن بفرجام رخت
اگر زاہنی چرخ بگزاردت — چو گشتی کہن باز ننوازدت
چو سرو دلارا ے گردد بخم — فروشاں شود برگستان وژم
ہماں چہرۂ ارغواں زعفراں — سبک مردم شاد گردد گراں
نخسپید رواں چونکہ بالا بخفت — تو تنہا بماں زانکہ ہمراہ رفت
اگر شہریارے اگر زیر دست — جز از خاک تیرہ نیابی نشست

ہر شخص بخوبی دونوں فضلا کے شاعرانہ رنگ پیری کو اندازہ کر سکتا ہے میں اس پر کوئی ریمارک کرنا نہیں چاہتا مجھے خوف ہے کہ پھر رائے زنی کا میدان تنگ نہو جائے اب میں فاضل شعرا کی خونریز رزم اور میدان جنگ کا نقشہ کھینچتا ہوں *

نظامی میں تمہید کو دھوم دھام سے اٹھانے کا بڑا ملکہ ہے مگر اکثر جگہ افسوس

سے دیکھا جاتا ہے کہ تمہید ہی کا زور شور معلوم ہوتا ہے اور اصل مطلب ایک ہی شعر میں بیان ہو کر رہجاتا ہے حالانکہ فردوسی کا یہ پیرایہ نہیں ہے وہ جس دھوم سے تمہید اٹھاتا ہے اس سے زیادہ زور شور سے۔ مطلب پر زور دیتا ہے۔ نیچے لکھے ہوے اشعار سے یہ ریمارک کی بخوبی تائید ہو جائیگی جیسے نظامی کہتا ہے *

زروسی بر آمد بنا ورد گاہ — یکے شیر پرطاس روئیں کلاہ
چو کوہے رواں گشتہ بر پشت باد — عجب ہیں کہ برباد کوہ ایستاد
مبارز طلب کرد وجولاں نمود — بنام آوری خویشتن راستود
کہ پرطاسیاں را دریں خام چرم — بپرطاسی من شود پشت گرم
چو تندی کند تندری گوہرم — چو آیم برزم اژدہا پیکرم
پلنگاں درم بر سر کوہسار — نہنگاں خورم بر لب جوئبار
چو شیراں بپرخاش خو کردہ ام — نو چوں روبہاں سینہ پروردہ ام
دہشتم بچنگال و سختم بزور — بحملہ درم پہلوئے نرہ گور
ہمہ خون خامست نوشیدنم — ہمہ چرم خامست پوشیدنم
سنانم تہ پہلو در آید بناف — دروغے نمیگویم اینک مصاف
بیاید یکے لشکر از چین و روم — کہ آتش فرزندہ گرد و زموم
مہنجشاد یزداں بداں رہ نمول — کہ بخشایش آرد بہن روز خوں
ز قلب ملک پیش آں تند باز — بروں رفت جوشن در تر کتاز
بپرخاش گرداں کشادند چنگ — دراں پویہ کردند لختے درنگ
ز شمشیر پرطاسی خشمناک — جوانمرد رومی در آمد بخاک

پندرہ اشعار میں تیرہ اشعار تو صرف تمہید کے ہیں اور دو پر ھیمے الفاظ میں مطلب کا خاتمہ ہو گیا ہے اگر متوسط درجہ کا شاعر میدان کارزار کو اور بہادر دل کی دلیری بیان کرنے کو صرف دو ہی اشعار پر ختم کر دیتا تو اس قدر خیال کی بات

نہ تھی مگر ایسے شاعر کی نسبت تعجب سے نظر کرنا پڑتا ہے کہ جو عالم شاعری میں خدائے سخن کا لقب رکھتا ہے +

تمہیدی اشعار تو میں نے تیس سے بھی زیادہ پیچھے چھوڑ دئیے ہر شخص سکندر اور ردس کی پہلی جنگ میں دیکھ سکتا ہے صرف میں نے اُن ہی اشعار کو لیا ہے جو سپاہی نے اپنی زبان سے اپنی صفت وثنا میں کہے ہیں۔ عموماً مغربی ادیب اور شاعر مشرقیوں پر یہ اعتراض کیا کرتے ہیں کہ یہ لوگ تمہید تو اس زور شور سے اٹھاتے ہیں کہ جس کا ٹھکانا نہیں لیکن جب مطلب بیان کرنے کا وقت آتا ہے تو اس طرح بجھ جاتے ہیں۔ کہ گویا اُن کی طبیعت میں زور ہی نہیں ہے نہ زبان میں وہ قوت رہتی ہے نہ عبارت میں وہ زور نہ الفاظ میں وہ شان کچھ بھی نہیں رہتی یہ معلوم ہوتا ہے گویا وہ بہت دور سے چلے آرہے ہیں اور یہاں آکر ماندہ ہوکر گر پڑے ہیں قریب قریب یہی رنگ نظامی میں پایا جاتا ہے جس سے کیفیت حالی رہتی ہے تمہید کو دیکھ کر دل بہت جوش پر آتا ہے اور لمحہ بلمحہ وہ جوش بڑھتا چلا جاتا ہے مگر افسوس یہ ہے کہ ابھی وہ جوش عروج پر نہ پہنچنے پایا تھا کہ اس کا خاتمہ ہوگیا اور ناکام ہو کر راہ ہی میں ٹھیر کر رہگیا فاضل فردوسی کی شاعری اس تمہید سے بالکل مبرا ہے وہ جس داستان کو شروع کرتا ہے تمہید کے شاید ایک دو اشعار ہوتے ہیں ورنہ پوری قوت بیانیہ اس کی اسی میں صرف ہوتی ہے۔ کہ واقعات کو زور دیکر بیان کرے۔ چنانچہ اسی مفہوم کو وہ سہراب اور ہجیر کی جنگ میں ان اشعار میں ادا کرتا ہے کس بلا کی سادگی اور پر مغزی ہے +

## فردوسی

| | |
|---|---|
| چو آگر شد از کار لشکر ہجیر | بپوشید جوشن بکردار شیر |
| چو سہراب نزدیک آں تر رسید | ہجیر دلاور مر او را بدید |
| نشمست از بر باد پائے چو گرد | ز روز رفت پویاں بدشت نبرد |

بداں لشکر ترک آواز داد — چنیں گفت آں گرد پہلو نژاد

کہ گرداں کدامند جنگ آوراں — دلیران کار آزمودگانِ سراں

کہ با من بگردند دریں کینہ گاہ — ز چندیں دلاور سراں سپاہ

پذیرا نیامد کس او را بجنگ — کہ بد بزر بالاؤ بازور وہنگ

چو سہراب جنگ آور او را بدید — بر آشفت شمشیر کیں بر کشید

ز لشکر بروں تاخت برساں شیر — بہ پیش ہجیر اندر آمد دلیر

چنیں گفت با رزم دیدہ ہجیر — کہ تنہا بجنگ آمدی خیرہ خیر

چرا خیرہ تنہا بجنگ آمدی — خراماں بجنگ نہنگ آمدی

چہ مردی و نام نژاد تو چیست — کہ زائیدہ را بر تو باید گریست

ہجیرش چنیں داد پاسخ کہ بس — بترکی نباید مرا یار کس

منم گرد گیر آں سوار دلیر — کہ روبہ شود نزد من نرہ شیر

ہجیر دلیر سپہبد منم — ہم اکنوں سرت را ز تن بر کنم

فرستم بنزدیک شاہ جہاں — تنت را کنم کرگس اندر نہاں

بخندید سہراب کیں گفتگوے — بگوش آمدش تیز بنہاد روئے

سبک نیزہ بر نیزہ انداختند — کہ از یکدگر باز نشناختند

چو آتش بیامد گوے پیل زور — چو کوہے رواں گرد از جا ستور

یکے نیزہ زد بر میانش ہجیر — نیامد سناں اندر و جائے گیر

سناں باز پس کرد سہراب شیر — بن نیزہ زد بر میانش دلیر

ززیں برگرفتش بکردار باد — نیامد ہمیں زو بدل ورش یاد

بزد بر زمینش چو یکلخت کوہ

بجان و دلش اندر آمد ستوہ

مفہوم اس جگہ نظامی اور فردوسی کا یکساں ہے لیکن طرزِ بیان جدا جدا ہے
نظامی کے بیان میں تمہید ہی تمہید لبالب بھری پڑی ہے اور فردوسی کے اشعار

میں تمہید کے حق کا ایک مصرعہ بھی نہیں ہے +

میں ایک ہی جنگ کے بیان پر قناعت نہ کرونگا بلکہ اور بھی کئی مقام کی مختلف جنگوں کا جو ایک ہی فطرت کی ہونگی مقابلہ کروں گا تاکہ بخوبی ظاہر ہو جائے کہ فردوسی تمہیدی اشعار لانے بہت ہی کم پسند کرتا ہے خواہ جتنا طول طویل بیان کرنا ہو پھر بھی وہ تمہیدی اشعار لانے پسند نہ کریگا۔ گو کہیں کہیں وہ لایا ہے لیکن بہت کم اور اگر ایک آدھ جگہ تمہیدی اشعار ہیں بھی تو انہیں داستان میں شامل نہیں کیا بلکہ انہیں بالکل علیحدہ کر دیا ہے مثلاً سہراب کے قصہ شروع ہونے سے پہلے وہ یہ تمہید لکھتا ہے جو بالکل قصہ سے علیحدہ ہے اور اس میں ملی ہوئی ہے علیحدہ تو یوں ہے کہ ان تمہیدی اشعار کو واقعہ کے اشعار سے کچھ مناسبت نہیں ہے اور شمولیت اس وجہ سے ہے کہ قصہ سہراب میں چونکہ ایک جانگزا جوان موت کا تذکرہ ہے اور وہ بھی باپ کے ہاتھ سے قتل ہونا اور اس تمہید میں موت کی حالت کا فوٹو کھینچا ہوا ہے کہ یہ کسی جوان کو چھوڑتی ہے نہ بچہ کو اس لئے قصہ میں بہت ہی شمولیت کا جزو رکھتی ہے وہ تمہید یہ ہے +

| | |
|---|---|
| کنوں رزم سہراب رستم شنو | دگرہا شنیدستی ایں ہم شنو |
| یکے داستانست پر آب چشم | دل نازک از رستم آید بخشم |
| اگر تند بادی بر آید ز کنج | بخاک افگند نارسیدہ ترنج |
| ستمگارہ خوانمش ار داوگر | ہنرمند گویمش ار بے ہنر |
| اگر مرگ داد است بیداد چیست | ز داد ایں ہمہ بانگ فریاد چیست |
| ازیں راز جان تو آگاہ نیست | بدیں پردہ اندر ترا راہ نیست |
| ہمہ تا در آز رفتہ فراز | بکس وا نشد ایں در آز باز |
| بر فتن مگر بہتر آیدت جائے | چو آرام گیری بدیگر سرائے |
| اگر مرگ کس را نیوبار دے | نہ پیر و جواں خاک بسیار دے |

اگر آتشے گاہ افروختن | بسوزد عجب نیست زو سوختن
بسوزد چو در سوزش آید درست | چو شاخ نو از بیخ کہنہ برست
دم مرگ چوں آتش ہولناک | ندارد ز برناد فرتوت باک
جواں راچہ باید بگیتی طرب | کہ نے مرگ راہست پیری سبب
دریں جائے رفتن نہ جائے درنگ | براسپ قضا گر کشد مرگ تنگ
چناں داں کہ داد ست بیداد نیست | چو داد آمدش بانگ و فریاد چیست
جوانی و پیری بنزد اجل | یکے داں چو در دیں نخواہی خلل
دل از نور ایماں گر آگندہ | ترا خامشی بہ کہ تو بندہ
پرستش ہماں پیشہ کن بانیاز | ہماں کار روز پسیں را بساز
بریں کار یزداں ترا راز نیست | اگر دیو با جانت انباز نیست
بگیتی دراں کوش چوں بگزری | سرانجام اسلام با خود بری

کنوں رزم سہراب گویم درست
ازاں کیں کہ او با پدر چوں بجست

اگر ہم ان تمہیدی اشعار کو نکال ڈالیں تو اس کے قصہ بیان کرنے میں کچھ خلل واقع نہ ہوگا اور جو رہنے دیں تو وہ داستان کی ہیڈنگ پر ایسی بہار دے رہے ہیں کہ جیسے جڑاؤ جھومر دلھن کی پیشانی پر بہار دیتا ہے۔ اس تمہید کے بعد داستان اس شعر سے شروع کرتا ہے :

زگفتار دہقاں یکے داستاں
بپیوندم از گفتہ باستاں

یہ شعر خود ہی شہادت دے رہا ہے کہ یہیں تمہید سے با علاقہ ہونے پر بھی محض بے علاقہ ہوں :

اس کے علاوہ نظامی میں ایک بات اور بھی اکثر جگہ دیکھی جاتی ہے گو بعض مقام پر انھوں نے اس عیب سے پہلو بچایا ہو وہ بات یہ ہے کہ نظامی جب دد

پہلوانوں کی جنگ کا بیان کرتا ہے اور اسے ایک سوار کو غالب کرنی کی صلاح ہوتی ہے تو مغلوب کی نہ کچھ بہادری بیان کرتا ہے نہ اس کے ہنر نہ اس کے جنگ میں چستی۔ مثلاً جہاں رومیوں اور روسیوں کی جنگ کی داستان ہے وہاں نظامی نے اکثر جگہ یہ التزام کرلیا ہے کہ اگر رومی کو فتح دلوانی ہے تو اس کی بہادری اور شجاعت اور جنگ کے ہنروں کا بیان کیا جائیگا برخلاف اس کے اگر روسی کو غالب کرنا ہے تو اسی کی خونخواری اور زور آوری یکہ تازی بیان ہوگی اور مغلوب کا کام ایک ہی مصرعہ پر تمام ہو جائیگا۔ اگر نظر غور سے دیکھا جائے تو یہ کچھ خوبی نہیں ہے کہ ایک رخ گرم اور ایک رخ سرد رہجائے۔ گو نظامی کو سخنگوئی میں قدرت بلا کی ہے لیکن ان موقعوں کا نظامی نے بالکل خیال نہ کرکے اپنی شاعری کے دامن پر بدنما دھبہ لگایا ہے۔ یہ مسلمہ امر ہے کہ اگر ہم مغلوب کی جان بازی اور بہادری نہ دکھائینگے اور اس کی شمشیر زنی کا نقشہ نہ کھینچینگے تو غالب کی کچھ عظمت نہ جمیگی۔ جنگ کا ہو بہو نقشہ کھینچ دینا یہ فردوسی ہی پر ختم ہوا ہے وہ دونو کے وار ایک دوسرے کے مقابلہ میں لکھتا ہے اور پھر عمدگی سے ایک جنگجو کو دوسرے جنگ آور پر غالب کردیتا ہے۔ کہ غلبہ کا شعر پڑھنے سے پہلے یہ سمجھ لیا جاتا ہے۔ کہ فلاں شخص غالب آئیگا * مثلاً نظامی کہتا ہے *

| | |
|---|---|
| ز روسی در آمد سوارے چو پیل | رخے چوں بقم چشمہائے چو نیل |
| بروں خواست از رومیاں ہمنبرد | ہمی کرد مردی ہمی گشت مرد |
| بدینگونہ خیلے بخوں در کشید | تنے چند را جاں زتن بر کشید |
| ز بس کشتن جنگ مرد آزمائے | نیامد کسے راسوئے جنگ رائے |
| چو روسی برومی براں دست یافت | زگوپال خود پیل را پست یافت |
| ہمی گشت پولاد ہندی بمشت | تنے چند رومی و چینی بکشت |
| چو بالائے نیزہ درازی گرفت | دراں معرکہ نیزہ بازی گرفت |

ز پہلوئے لشکر گہ شہریار          بروں راند مرکب یکے شہسوار

نہ اسپے عقابے بر انگیختہ          نہ تیغے نہنگے در آویختہ

حریر تنش در قزاگند زرد          کلاہے ز پولاد چوں لاجورد

بمیداں در آمد چو عفریت مست          یکے حربۂ چار پہلو بدست

طریدی بر آورده با روس گفت          کہ خواہی ہمیں لحظہ در خاک خفت

ز ریوند مازندرانی منم          کہ بازی بود جنگ بانی منم

چو روسی درو دید در پیکرش          ز صفرا بگشتن در آمد سرش

شد آگہ کہ در کشت و ناورد داد          نباشد چناں مردمی مرد او

عناں سوئے لشکر گہ خویش داد          ہزیمت ہمی داد چوں تند باد

رہا کرد حربہ سوار دلیر          پس پشت او پشت برکرده شیر

گریزنده را حربہ خار پشت          بروں شد ز سینہ سناں خار مشت

ز تیزی کہ شد مرکبش باد پاے          رساند آں تن سفتہ را باز جاے

چو دیدند گاں اژدہائے نبرد          صلیبے کند صلب مرداں مرد

بر و خویش و بیگانہ بشتافتند          صلیبی شده کشتہ یافتند

ان اشعار میں نظامی نے کس بے مزگی سے روسی کو قتل کرایا ہے پہلے تو اسے اس قدر چڑھایا کہ بیسیوں کا اس کے ہاتھ سے خون کرا دیا اور اس کی بہادری ان پرجوش اور پرزور اشعار میں بیان کی کہ جس سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ اس کا کوئی ثانی نہیں ہے لیکن افسوس ہے کہ ایسے بہادر کو مخنص گنتے کی موت مازندرانی کے ہاتھ قتل کرا دیا۔ اول تو اس بے بنیاد بندش نے لطف کھو دیا دوسرے ایسے ناممکن الوقوع واقعہ کا باندھنا جو کبھی ممکن نہیں ہو سکتا ایک خدائے سخن کے لئے سخت رکیک بات ہے اسی کے مقابلہ میں ہم فردوسی کے اشعار شیدہ اور کیخسرو کی جنگ کے یہاں لکھتے ہیں جن سے یہ اندازہ ہوگا کہ فردوسی دو بہادروں کو کس طرح لڑاتا ہے۔ اور دونوں کو کیسا جانباز ثابت کرتا ہے (وھوھذا)؛

چو روشن شد آں چادر لاجورد　　جہاں شد بکردار یاقوت زرد

نشست از بر اسپ جنگی پشنگ　　ز باد جوانی سرش پر ز جنگ

بجوشن ہو شید روشن برش　　ز آہن کلاہ کیاں بر سرش

درفششش یکے ترک جنگی بچنگ　　خراماں بیامد بسان پلنگ

چو آمد بنزدیک ایراں سپاہ　　یکے نامدارے بشد نزد شاہ

کہ آمد سوارے میان دو صف　　خروشاں و جوشان و تیغے بکف

تو گوئی یکے اژدہائے دژم　　ہمی سوخت خواہد جہاں سا بدم

ہمی گوید آں نامور تیز چنگ　　کہ با شاہ گویند کامد پشنگ

بخندید از و شاہ و خفتان بخواست　　درخش بزرگی بر آورد راست

یکے ترک رومی بسر بر نہاد　　درفشش بہ ہام گودرز داد

ہمہ لشکرش زار و گریاں شدند　　چو بر آتش تیز بریاں شدند

خروشے بر آمد کہ اے شہریار　　باہن تن پاک رنجہ مدار

شہاں را ہماں تخت بودے نشست　　کہ بر کیں کمر بر میان تو بست

کہ جز خاک تیرہ نشینش مباد　　بہیچ آرزو کام و دستش مباد

سپہدار با گرز و با گبر و خود　　بہ لشکر فرستاد چندے درود

کہ یکتن نہ جنبد از آوردگاہ　　چپ و راست قلب و جناح سپاہ

نباید کہ جوید کسے جنگ و جوش　　بہ ہام و گودرز دارید گوش

چو خورشید بر چرخ گردد بلند　　بہ بینند تا بر کہ آید گزند

اگر زانکہ پیروز گردد پشنگ　　ز رستم بجوئید سامان جنگ

ہمہ پیش او بندہ فرماں شوید　　بداں دور نزدیک درماں شوید

سپہ را کہ چوں او نگہباں بود　　ہمہ چارۂ جنگ آساں بود

شما ہیچ دل را مدارید تنگ　　چنیں ست و آغاز و فرجام جنگ

گہے بر فراز و گہے بر نشیب　　گہے شادمان و گہے با نہیب

برانگیخت شبرنگ بهزاد را — که اندر نوشتی بتگ باد را
میاں بسته با نیزه و خود و گبر — همے گرد نعلش برآمد باببر
میان دو صف شیده او را بدید — یکے باد سرد از جگر برکشید
بدو گفت پور سیاوش توئی — خردمند و بیدار و خامش توئی
نبیره سپهدار توراں سپاهٔ — که شاید همے ترک بر چرخ ماهٔ
جز آنی که بر تو گمانے برد — جهاندیدهٔ کو خرد پرورد
که گر مغز بودیت با خال خویش — نکردی چنیں جنگ را دست پیش
اگر جنگ جوئی ز پیش سپاهٔ — برو دور بگزیں یکے جایگاه
کز ایران و توراں برہ بیند کس — نخواهیم یاراں فریادرس
چنیں داد پاسخ بدو شهریار — کہ اے شیر درنده کارزار
منم داغ دل پور آں بیگناه — سیاوش که شد کشته بر دست شاهٔ
بریں دشت از بہر آں کیں آمدم — نه از بهر گاه و نگیں آمدم
زپیش پدر چوں بیار استی — ز لشکر نبرد مرا خواستی
مرا خواستی کش نبودے روا — که پیشت فرستادمے ناسزا
کنوں آرزو کن یکے رزمگاه — که باشد بدور از میان سپاهٔ
نهادند پیماں که از هر دو روئے — بیاری نیاید کسے کینه جوے
هم ایشاں که دارند با ما درفش — زبد روز ایشاں نگردد بنفش
برفتند هر دو ز لشکر بدور — چناں چوں شود مرد شاداں بسور
رسیدند جائے که شیر و پلنگ — بداں شخ بے آب ننهاده چنگ
بیاباں که اندر خور رزم بود — بداں جایگه مرز خوارزم بود
نه پرید بر آسمانش عقاب — ازاں بهرهٔ سنخ و هم سراب
نهادند آوردگاهے بزرگ — دو جنگی بکردار درنده گرگ
سواراں چو شیراں جسته ز غار — که باشند پرخشم رد زشتکار

بگشتند با نیزہ ہاے دراز | چو خورشید تابندہ گشت از فراز

نماند ایچ بر نیزہ ہاشان سناں | پر از آب برگستوان و عناں

برومی عمود و بہ شمشیر تیز | بگشتند با یک دگر پر ستیز

ہوا شد زگرد سوران سیاہ | نگشتند سیر اندر آوردگاہ

چو شیدہ دل و زور خسرو بدید | سرشکش ز مژگاں برخ بر چکید

بدانست کاں فرۂ ایزدیست | ازو برتن خویش باید گریست

ہمہ اسپش از تشنگی شد غمی | نہ نیروے مرد اندر آمد کمی

چو زد تنگ شد با دل اندیشہ کرد | کہ گر شاہ را گویم اندر نبرد

بیا تا بکشتی پیادہ شویم | ز خون و خوے آہار دادہ شویم

پیادہ نگردد کہ عار آیدش | ز شاہی تن خویش خوار آیدش

بدیں چارہ گرزد نیابم رہا | شوم بیگماں در دم اژدہا

بدو گفت شاہا بہ تیغ و سناں | کند ہر کسے جنگ و پیچد عناں

پیادہ بر آید کہ جوییم جنگ | بکردار شیراں بیازیم جنگ

جہاندار خسرو ہم اندر زماں | بدانست اندیشہ بدگماں

بدل گفت کیں شیر بازور جنگ | نبیرہ فریدوں و پور پشنگ

گر آشفتہ گردد سرافشاں کند | بسے شیر دل را فروشاں کند

دگر من پیادہ بگردم بجنگ | با یرانیاں بر کند کار تنگ

بدو گفت رہام کاۓ تاجور | بدیں کار تنگی مگرداں دگر

چو خسرو پیادہ کند کارزار | چہ باید بریں دشت چندیں سوار

اگر پاۓ بر خاک باید نہاد | من از تخم کشواد دارم نژاد

پیادہ شوم پیش او رزم ساز | تو شاہے جہاندار و گردن فراز

برہام گفت آنزماں شہریار | کہ اے مہرباں پہلواں و سوار

پشنگ دلاور ز تخم پشنگ | چنیں داں کہ با تو نیاید بجنگ

ترا نیز با رزم او پائے نیست ‏ ‏ ز ترکاں چنیں لشکر آرائے نیست

نباشد مرا ننگ رفتن بجنگ ‏ ‏ پیادہ بسازیم چنگ پلنگ

وزاں سو بر شیدہ شد ترجماں ‏ ‏ کہ دوری گزیں زاہد بدگماں

جز از بازگشتن ترا رائے نیست ‏ ‏ کہ با جنگ خسرو ترا پائے نیست

بہ ہنگام گردن ز دشمن گریز ‏ ‏ بہ از باتن خویش کردن ستیز

بداں نامور ترجماں شیدہ گفت ‏ ‏ کہ آواز مرداں نشاید نہفت

چناں داں کہ تا من بہ بستم کمر ‏ ‏ ہمے برفرازم بخورشید سر

بدیں زور و ‏ ‏ با فرۂ و دستبرد ‏ ‏ ندیدم با ورد گہ نیز گرد

ولیکن ستوداں مرا از گریز ‏ ‏ بیاید چو گیرم بکارے ستیز

ہم از گردش چرخ بر نگزریم ‏ ‏ اگر دیدۂ اژدہا بسپریم

گرآید مرا ہوش بردست اوست ‏ ‏ نہ دشمن زمن باز دارد نہ دوست

ندانستم ایں زور مردی زچیست ‏ ‏ بریں نامور فرۂ ایزدیست

پیادہ مگر دست یابیم بدوے ‏ ‏ بہ پیکار خوں اندر آیم بجوے

چنیں گفت با شیدہ شاہ جہاں ‏ ‏ کہ اے نامدار از نژاد مہاں

زتخم کیاں ہیچماں کس نبود ‏ ‏ کہ ہرگز پیادہ نبرد آزمود

ولیکن ترا گر چنیں ست کام ‏ ‏ ز کام تو ہرگز نہ پیچم لگام

فرود آمد از پشت شبرنگ شاہ ‏ ‏ زسر برگرفت آں کیانی کلاہ

برہام داد آں گرانمایہ اسپ ‏ ‏ بیامد بکردار آذرگشسپ

چو از دور دیدش پیادہ پشنگ ‏ ‏ فرود آمد از اسپ جنگی نہنگ

بہاموں چو پیلاں برآویختند ‏ ‏ ہمے خاک با خون برآمیختند

چو شیدہ بدید آں برہ زور شاہ ‏ ‏ ہماں ایزدی فر و آں دستگاہ

ہمے جست چارہ کہ یابد رہا ‏ ‏ دل چارہ گر زیں بسازد بہا

چو آگاہ شد خسرو از راز وے ‏ ‏ وزاں نابرآوردہ آواز وے

بزور جہاں آفریں کردگار | بزد دست کیخسرو نامدار
بکردار شیریکہ بر گور نر | زند چنگ گور اندر آرد بسر
گرفتش بچپ گردن راست چپ | برآورد و زد بر زمیں بر دتپ
ہمہ مہرہ پشت او ہمچو نے | شد از دور ریزان و بکشست پے
یکے تیغ تیز از میاں برکشید | سراسر دل نامور بر درید

بروکرو جوشن ہمہ چاک چاک
پس انگاہ برتار کش ریخت خاک

ان دونوں فضلا کے طرز بیان سے یہ بخوبی معلوم ہو گیا ہو گا کہ فردوسی جس خوبی اور عمدگی سے جنگ کی ایک ادنےٰ ادنےٰ بات کا فوٹو اتارتا ہے نظامی میں کیا تو یہ قدرت نہیں تھی کہ وہ کل واقعات کا نقشہ کھینچ سکتے یا انہوں نے خود اس ڈھنگ کو پسند نہیں کیا۔ کچھ ہو غرض یہ بات بخوبی ثابت ہو گئی کہ جو قدرت اور طاقت اور زور اور ڈھنگ کہ فردوسی نے حاصل کیا تھا نظامی میں وہ صفت نہ تھی گو میں فصاحت وبلاغت کی نسبت کوئی رائے قائم کرنا نہیں چاہتا لیکن اس قدر ضرور رائے دونگا کہ جو فصاحت فردوسی کی کلام میں ہے نظامی کے کلام میں فصاحت کا وہ وزن نہیں ہے اب میں دوسرے رنگ کی طرف اپنی توجہ مبذول کرتا ہوں اور وہ نامہ نویسی کا رنگ ہے مجھے یہ دکھانا ہے کہ نظامی جب ایک شاہ کو دوسرے شاہ کی طرف سے لکھتا ہے تو کونسا پہلو اختیار کرتا ہے اور کہاں تک واقعات کی پیروی کرتا ہے اور فردوسی کی نامہ نویسی کا اس کے مقابلہ میں کیا رنگ ہے ٭

نظامی نے ہر جگہ واقعات میں بہت غلطی کی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ نظامی کو تاریخ کا بہت کم علم تھا۔ آتش پرستوں کے ہاں یہ قاعدہ تھا کہ ہر چیز کے پہلے بسم اللہ کے طور پر خدا کا نام لکھا کرتے تھے لیکن خصوصاً زیادہ

قران ہی ناموں کے پہلے یہ مبارک نام لکھا جاتا تھا کہ جو مذہبی ہوتے مثلاً کتاب وساتیر کے پہلے بخشانیدہ کا نام مبارک تحریر ہے یاجب سکندر نے ایران فتح کیا ہے اور وہ مداین تک پہنچ گیا ہے تو اس کے لئے جو نامہ تیار ہوا تھا اس کے پہلے بھی بسم اللہ لکھی گئی تھی۔ بت پرستوں میں یہ کہیں دستور نہ تھا کہ اگر اہم نامہ وپیام ہو تو پہلے خدا کا نام ہو ہاں یہ ضرور تھا کہ مذہبی پیشوا اپنی کتابوں اور مصنفہ رسالوں میں صرف دیبیوں کی تعریف کے چند اشعار لکھدیتے تھے۔ مگر جس روش کو کہ نظامی نے نامہ نویسی میں اختیار کیا ہے یہ یونانی بت پرست قوم میں جس میں سکندر تھا رائج نہ تھی نظامی نے بالکل اسلامی طریقہ اختیار کیا ہے سکندر کی قوم اور ملک کی معاشرت سے انہوں نے کچھ سروکار نہیں رکھا فردوسی میں یہ بات نہیں ہے اول تو وہ مشکل سے نامہ کی ہیڈنگ میں ایک آدھ حمدیہ شعر لاتا ہے اور وہ بھی نامہ لکھنے والے کے مذہب کے مطابق زیادہ تمہید ہم پہلے لکھ چکے ہیں کہ وہ پسند ہی نہیں کرتا۔ جو داستان اس نے شروع کی ہے بس ایک آدہ معمولی شعر لکھ کر شروع کردی ہے۔ تمہید کو پرتکلف بناکر نہیں دکھایا نہ اس مشرقی ہومر کا یہ مذاق تھا +

نظامی کی نامہ نویسی میں پولیٹکل پہلو بہت کم ہوتا ہے یعنے جب وہ کسی شاہ کی طرف سے کوئی نامہ لکھتے ہیں تو اس میں نہ اکثر بیونت ہوتی ہے نہ ملکی معاملات کی پیچیدگی مضمر ہوتی ہے اور نہ سلطنت کا اتار چڑھاؤ پیچ درپیچ عبارت میں دکھایا جاتا ہے۔ نظامی اس صفائی سے سلطنت کے معاملات کو لکھتے ہیں کہ جیسے ایک ناتجربہ کار گرانڈیل جوان میدان کارزار میں الٹے سیدھے ہتھیار چلاتا ہے اور اپنے تجربہ کار دشمن کے آگے اپنی جہالت کو اپنی قوت کے بل پر چھپانا چاہتا ہے فردوسی میں یہ بات نہیں ہے وہ جب ایک شاہ سے دوسرے شاہ کو نامہ لکھتا ہے تو وہ پیچیدہ باتیں مکروفریب کی جو پولٹیکل معاملات اور ملکی انتظامات کی جان ہیں ایسی چٹکیوں میں بیان کرجاتا ہے کہ قائل کا اصلی عندیہ نہیں معلوم ہوسکتا اگر کوئی

شخص نامہ لکھنے والے کا حال پہلے نہ دیکھے اور صرف اسی نامہ پر اس کا حال جاننا چاہیئے تو محض ناممکن ہے کہ اس کی اصلی حالت سے ذرا بھی آگاہ ہو سکے۔ مثلاً جب افراسیاب کی بیرحمیاں حد سے گذر گئیں اور اس نے محض اپنی بداعمالیوں کی وجہ سے ہمیشہ شکستوں پر شکستیں کھائیں اور آخرکار اس کے تمام رشتہ دار اور بڑے بڑے جان نثار جنرل جو اس کے درحقیقت بہت بڑے قوت بازو تھے میدان کارزار میں ایرانیوں کے مقابلہ میں مارے گئے تو اس نے آخرکار اپنے نواسے کو جو تخت ایران پر جلوہ افروز تھا اور جس کے باپ سیاوش کو (یعنے اپنے داماد کو) فریب اور بیرحمی سے قتل کر چکا تھا اور نواسا اپنے باپ کے خون بہا اپنے نانا کی جان لینے پر آمادہ تھا تو ایسی حالت میں افراسیاب نے اسے ایک ایسا بیم و رجا کا نامہ لکھا اور وہ مضمون اس میں تحریر کیا کہ جس نے افراسیاب کی گذشتہ عہد شکنیاں نہ دیکھی ہوں اور اس کی ناقابل برداشت بیرحمیوں کا حال نہ سنا ہو وہ افراسیاب کے نامہ کے مضمون پر یہ رائے قایم کر سکتا ہے کہ افراسیاب محض بے گناہ ہے اور کیخسرو یعنے اس کا نواسا بڑا سنگدل ہے۔ یہی بہت بڑی خوبی ہوتی ہے۔ نہ کہ مضمون ایسا ہو کہ جیسے گنوار کا لٹھ ہوتا ہے کہ صاف صاف ہر بات آشکارا ہوتی چلی جائے۔ گو نظامی نے بھی اس نامہ میں جو خاقان چین کی طرف سے سکندر کو لکھا ہے پیچیدہ پولٹیکل مضامین کے بیان کرنے کی کوشش کی ہے لیکن وہ اس عمدگی سے بیان نہ کر سکے کہ جیسے فردوسی بیان کرتا ہے ہم دونوں کے نامے یہاں درج کرتے ہیں جن سے یہ اندازہ ہو جائیگا کہ آیا نظامی نے نامہ لکھنے کا جو ڈھنگ اختیار کیا ہے وہ پسندیدہ ہے یا فردوسی نے جو پولٹیکل چال نامہ لکھنے میں پسند کی ہے وہ قابل وقعت ہے پہلے سکندر کا نامہ کید ہندی کو تحریر کیا جاتا ہے جو نظامی نے لکھا ہے:

| | |
|---|---|
| پس از نام دارندۂ مہر و ماہ | کہ اندیشہ را سوئے او نیست راہ |
| خداوند فرمان و فرماں بہراں | فرستندۂ وحی پیغمبراں |

بفرمان اورنگ چرخ کبود — بسے داد بر نیک نامان درود
سخن راند انگہ کہ اے پہلواں — کہ پشت قوی باد و بخت جواں
براں بود رایم کہ عزم آورم — بگوپال با پیل رزم آورم
نمایم بگیتی یکے دستبرد — کہ گرد و زپولاد من کوہ خرد
بہندوستاں در زنم آتشے — ندارم دراں بوم گردن کشے
کمند افگنم بر سر زندہ پیل — زخوں ہیچ روئیں برآرم زنیل
ہمہ خاک او را بخوں تر کنم — ہمہ آب رو خاک بر سر کنم
چو تو روے در آشتی داشتی — عناں بر نہ پیچیدم از آشتی
بشیریں سخن ہائے جاں پرورت — خداوند بودم شدم چاکرت

اسیطرح سے سکندر نے کیدرائے ہندی کو لکھا ہے۔ نہ نامہ ہے نہ نامہ کی شان ہے کچھ طرزہی نامہ نویسی کی نہیں پائی جاتی ساری بے بہا گو باتیں ہیں جیسی کوئی اکھڑی اکھڑی گفتگو کر رہا ہے۔ یا منہ در منہ جنگ کے وقت جلدی میں جواب وسوال ہو رہے ہیں اس گفتگو سے جو میدان کارزار کی نظامی نے لکھی ہے اور اس نامہ کی طرز تحریر سے ذرا بھی فرق نہیں ہے اس سے پہلے نظامی نے سکندر کا وہ نامہ تحریر کیا ہے جو ہندوستان پہنچتے ہی اس نے کیدرائے ہندی کو بھیجا تھا۔ جو درج ذیل ہے:

جریدہ یکے قاصد تیز گام — فرستاد و دادش بہ ہندو پیام
کہ گر جنگ داری برون کش سپاہ — کہ اینک رسیدم چو ابر سیاہ
دگر بر پرستش میاں بستۂ — چناں داں کہ از تیغ من رستۂ
سر نرگس آنگہ برآید ز خواب — کہ ریزد بر و ابر بارندہ آب
گل آنگہ عماری در آرد بباغ — کہ خورشید ما گرم گردد دماغ
بجوشم بجوشد جہاں از شکوہ — بجنبم بجنبد ہمہ دشت و کوہ
بجائے بخسپد عقاب دلیر — کزانجا تواں ہشتن او را بزیر

گر انجا ز سر موے انگیختہ است | بدینجا سراز موے آویختہ است
دگر ہست کوہے شما تیغ دار | کنند تیغ من کوہ را غار غار
گراز بہر گنج آرم انجا فریش | بمغرب ز زر مغربی ہست بیش
گرم ہست برخو برویاں شباب | بخوار زم روشن تراز آفتاب
جواہر بخویم دریں مرز و بوم | کزیں مایہ بسیار دارم بروم
نہند آدم تیغ ہندی بدست | کباب ترم باید از پیل مست
مخور عبرۂ ہند بے یاد من | کہ ہندی تراز لنت پولاد من
چو سربایدت سرمتاب از خراج | دگر نے نہ سر باتو ماند نہ تاج

نظامی کے اس نامہ پر اگر منصفانہ نظریں ڈالی جائینگی تو یہ کھل جائیگا کہ نظامی کو نامہ لکھنے کا ڈھنگ اچھا نہ آتا تھا اب اگر ایک شاہ کسی شاہ کو ایسی لغو مثالیہ باتیں لکھے تو اس کی وقعت ایک مجنوں سے زیادہ نہ بچے گی اس طرز تحریر کے علاوہ واقعہ پر خیال کریں تو یہ صحیح نہیں ہے کجا کیدرائے ہندی اور کجا مہاراجہ ہند اگر نظامی کچھ بھی سکندر کی تاریخ سے واقف ہوتے تو انہیں یہ ضرور معلوم ہوتا کہ جب سکندر نے ہندوستان پر حملہ کیا ہے اس وقت ہندوستان آٹھ سو خود مختار ریاستوں میں تقسیم ہو رہا تھا ان آٹھ سو میں ہر راجہ خود مختار اور آزاد تھا۔ چنانچہ ان میں ایک پورس بھی تھا جو گجرات پر سکندر سے کئی خونریز میدان لڑا تھا پھر ہمیں نہیں جانتا کہ کید ہندی ان آٹھ سو میں کونسا راجہ تھا ہمارے ناظرین شاید اس اعتراض پر یہ کریٹی سائز کریں کہ سکندر نامہ کوئی تاریخ تھوڑی ہی ہے کہ اس پر فیکٹس کے اعتراض ہوئے ہیں وہ تو کمال مشرقی شاعری کا ایک نمونہ ہے تاہم یہ کہ سکتے ہیں کہ اگر واقعات صحیح ہوتے تو کمال شاعری میں کچھ فرق ہو جاتا؟ یا مشرقی نظم کی بیوٹی کم ہو جاتی؟ نہیں ہر گز نہیں؟ اس کی بیوٹی میں بھی کبھی کوئی نقص نہ آسکتا تھا بلکہ اور دوناحسن ہو جاتا اور عجیب و غریب تاریخ نظم میں پائی جاتی۔ اگر ہم اس تاریخی نکتہ چینی کو بالکل واپس

لے لیں اور ہرگز اس کا خیال بھی نہ کریں بلکہ سکندر نامہ مشرقی شاعری کا ایک کامل نمونہ سمجھیں پھر بھی تو نظامی کے طرز بیان پر بہت بڑا اعتراض ہوتا ہے کہ اس نے ہر موقعہ پر اسی کے مناسب حال جب معضا میں لانے کی کوشش کی ہے پھر کیا وجہ ہے کہ نامہ کی تحریر اور میدان کارزار کی زبانی گفتگو کو بالکل بلادیا۔ پھر سب سے زیادہ یہ اعتراض ہوسکتا ہے کہ سکندر بت پرست تھا اس کی طرف سے جو نامہ نظامی نے لکھا ہے اس میں پیغمبروں اور وحیوں کا ذکر ہے یہ باتیں صریح فاضل شاعر کی لاعلمی پر دلالت کرتی ہیں۔ اچھا ہم اس غلطی کو بھی نہ دیکھیں اور اسے بھی حسن کلام میں داخل کرلیں جب بھی نامہ کی طرز تحریر ہمیشہ کھٹکتی رہے گی جس کا پیمانہ کبھی ٹھیک نہیں ہوسکتا۔ اب میں فردوسی کا وہ نامہ درج کرتا ہوں جو افراسیاب کی طرف سے جس کا ذکر میں اوپر کرآیا ہوں کیخسرو کو لکھا گیا ہے۔ اس نامہ سے یہ معلوم ہوگا کہ افراسیاب نے کن پر مکرو فریب پہلوؤں سے اپنی اصلی حالت بھی چھپائی ہے اور اپنی محبت اور ایک رحیم شاہ کی بے مروتی اور ظلم ثابت کیا ہے اس میں ایک شعر بھی ایسا نہیں ہے کہ جس میں گھبراہٹ اور پریشانی پائی جائے کس متانت اور سنجیدگی سے پیچیدار پولٹیکل چال کو نظم میں لکھتا ہے ÷

| | |
|---|---|
| بکیخسرو از من پیامے رسان | بگویش کہ گیتی دگر شد بسان |
| نبیرہ کہ جنگ آورد با نیا | سرش بر بدی باشد و کیمیا |
| چنیں بود رائے جہاں آفریں | کہ گردد جہاں پر ز پرخاش و کیں |
| سیاوش نہ بیہودہ کشتہ شد | از آموزگاران سرش گشتہ شد |
| گنہ گر مرا بود پیراں چہ کرد | چہ رویئں دل ہاک فرشید ورد |
| کہ بر پشت اسپاں بپائیست لبت | پر از خوں بکرد از سپاہاں مت |
| در ایدر دنگہ گوئی کہ تو بدتنی | بد اندیش و از تخم اہرمنی |
| تو ایں کیں بگو در زو گناہ رس پال | کہ پیش من آمد لشکر جمال |

تو خویشی و ایشاں مرا دشمنند — بماں تا ہمی جنگ ایشاں کنند

نہ زاں گفتم ایں کز تو ترساں شدم — دگر پیر گشتم ہراساں شدم

ہمہ ریگ دریا ہمہ لشکر اند — ہماں نرہ شیران و کند آورند

ہر آنگہ کہ فرماں دہم کوہ کنگ — چو دریا کنند اے پسر روز جنگ

ولیکن ہمے ترسم از کردگار — ز خوں ریختن وز بد روزگار

کہ چندیں سر نامور بیگناہ — جدا گردد از تن بریں رزمگاہ

گر از پیش من برنگردی بجنگ — ہمانا کہ آیدت ازیں کار ننگ

چو با ما بسوگند پیماں کنی — بکوشی کہ پیماں ما نشکنی

بمیں کار باشم ترا رہنمائے — کہ گنج و سپاہت بماند بجائے

چو کار سیاوش فرامش کنی — نیارا بتوراں سیاوش کنی

برادر بود جہن و جنگی پشنگ — کہ در جنگ دریا کنند کوہ کنگ

ہر آں بوم و برکاں ز ایراں نہی — بفرماں کنم آں ز ترکاں تہی

ز گنج نیاکاں مرا ہر چہ ہست — ز دنیا رو از تاج و تخت نشست

ز اسپ و سلیح و ز بیش و ز کم — کہ میراث ماند از نیا زادشم

ز تاج بزرگان و تخت و کلاہ — ز چیزے کہ خواہی ز بہر سپاہ

فرستم ہمہ ہمچنیں پیش تو — پسر پہلواں و پدر خویش تو

دو لشکر برآساید از رنج رزم — ہماں رزم ما باز گردد بہ بزم

درآید دل کہ جاں ترا اہرمن — بہ پیچد ہمے تا بپوشی کفن

جز از رزم و خوں کردنت رائے نیست — بمغز تو پند مرا جائے نیست

تو از لشکر خویش بیروں خرام — من از جائے خود ہم نہم پیش گام

بگردیم ہر دو باوردگاہ — برآساید از جنگ ہر دو سپاہ

چو من کشتہ گردم جہاں پیش تست — سپہ بندگان و پسر خویش تست

دگر تو شوی کشتہ بر دست من — کسے را نیازارم از انجمن

سپاہ تو در زینہار من اند — ہمہ مہتر انند و بار من اند
دگر با من ایدر نیابی بجنگ — نتابی تو با کار دیدہ نہنگ
پدر پیر شد پائے مردش جواں — جوانے خردمند روشن رواں
باوردگہ با تو جنگ آورد — دل شیر و چنگ پلنگ آورد
نہ بینیم برتا کہ گردد سپہر — کرا بہ نہد بر سر از تاج مہر
ورا ایدواں کہ با او بخوبی نبرد — دگر گونہ خواہی ہمی کار کرد
بماں تا بیا ساید امشب سپاہ — چو بر سر نہد کوہ زریں کلاہ
شب تیرہ زود امن اندر کشید — یکے چادر شعر بر سر کشید
ز لشکر گزیں نیم جنگ آوراں — سرافراز با گرز ہائے گراں
زمیں را ز خوں رنگ و یبا کنیم — ز بالائے بدخواہ پہنا کنیم
دوم روز ہنگام بانگ خروس — نہ بندیم بر کوہ ہٹ پیل کوس
سراں را بیاری بروں آوریم — بجوئی اندروں آب خوں آوریم
بزرگان ایران و توران زمیں — بجویند با یکدگر رزم و کیں
سوم روز لشکر بکردار کوہ — در آریم و در رزم و کیں ہمگروہ
بہ بینیم تا ایں سپہر بلند — کرا خوار دارد کرا ارجمند

فردوسی کی اس نامہ نویسی کے ڈھنگ سے یہ ضرور ظاہر ہو گیا ہوگا کہ جو طرز نظامی نے اختیار کی ہے وہ اس کے مقابل میں زیادہ پسندیدہ نہیں ہے اب میں فردوسی اور نظامی کے اس مقام کو نقل کرتا ہوں جہاں دونوں نے نصیحت کی ہے تاکہ فاضل شعرا کی نصیحت کا ڈھنگ بھی معلوم ہو جائے یہ تسلیم کرنا پڑیگا کہ مشرقی اور ٹیرس اور شعرا میں سعدی سے بہتر ناصح کوئی نہیں ہوا لیکن ہمیں یہاں صرف نظامی اور فردوسی کا وزن دیکھنا ہے اس لئے ہمارا روئے سخن بھی ان ہی دو فاضل شعرا کی طرف ہے اور سعدی سے یہاں غرض نہیں ہے چنانچہ نظامی لکھتا ہے *

بیا تا ز بیداد شوئیم دست | کہ بیداد نتواں ز بیداد رست
چہ بندیم دل در جہاں سال و ماہ | کہ ہم دیو خانہ است ہم غول راہ
جہاں دام خویش از تو یکسر بود | بجرعہ فرستد بساغر برد
چو باراں کہ یک یک مہیا شود | شود سیل و آنگہ بدریا شود
بیا تا خوریم آنچہ داریم شاد | درم بر درم چند باید نہاد
نہنگے بما بر گذر کردہ گیر | ہماں گنج نا خوردہ راتو بنہ گیر
ازاں گنج کاور دقاروں بدست | سر انجام در خاک بیں چوں نشست
چہ باید نہادن دریں خاک دل | کز و گنج قارون فروشد بگل
ازاں خشت زریں شداد و عاد | چہ آمد بجز مردن نا مراد
دریں باغ رنگیں درختے نہست | کہ ماند از قضائے تبر زن درست

ان اشعار میں نظامی نے دنیا کی بے ثباتی کا نقشہ کھینچ کر اپنے مشرقی رنگ کی نصیحت کو کام فرمایا ہے اس سے غرض یہ ہے کہ جو کچھ پاس ہو کھاؤ پیو اور مزے کرو اور اپنے سر پر قضا کی چیل منڈلاتی ہوئی تصور کر لی جائے بظاہر یہ نصیحت نہایت پیارے اور پر اثر الفاظ میں معلوم ہوتی ہے لیکن پولیٹکل ایکانمی سے اس کا درجہ بہت دور ہے بلکہ انسانی تمدنی حالت کا خون کرنے والی ہے کیا مرہٹی گو نظیر اکبر آبادی کے اس شعر سے ان شائستہ اشعار کا زیادہ مفہوم ہے ؟

چکھ ڈال مال دھن کو کوڑی نہ رکھ کفن کو
جس نے دیا ہے تن کو دیگا وہی کفن کو

اس میں شک نہیں کہ نظامی کی اس قماش کی نصیحت کا ایک ایک لفظ ساتھ ساتھ جس کے وہ زمانہ کا نقشہ بھی کھینچتے جاتے ہیں ایسا دل میں آپ سے آپ کھبا چلا جاتا ہے کہ ایک عجیب ہی حالت طاری ہو جاتی ہے۔ مگر جب اس کی اندرونی فطرت پر خیال کیا جاتا ہے تو اعلےٰ مطالب سے محض خالی خولی معلوم

ہوتی ہے۔ اس کے مقابل میں فردوسی لکھتا ہے +

بگرد دروغ ایچ گونہ مگرد — چو گردی بود بخت را روے زرد

دل و مغز را دور دار از شتاب — خرد با شتاب اندر آید بخواب

بہ نیکاں گرائی بہ نیکی بکوش — بہر نیک و بد پند دانا نیوش

نباید کہ گرد بگرد تو بد — کہ از بد نژا بیگماں بد رسد

ہمہ پاک پوش و ہمہ پاک خور — ہمہ پندہا یاد گیر از پدر

بہ یزداں پناہے بہ یزداں گرائے — چو خواہی کہ باشد ترا رہنمائے

جہاں را چو آباد داری بداد — بود گنج آباد و بخت تو شاد

چو نیکی نمایند پاداش کن — مماں تا شود رنج نیکاں کہن

ہنر مند را شاد و نزدیک دار — جہاں را بد اندیش تاریک دار

بہ ہر کار با مرد دانا سگال — برنج تن از بادشاہی منال

ہر آنکس کہ باشد ترا زیر دست — مفرمائے در بینوائی نشست

بزرگان و آزادگان شہر — ز نیکیست باید کہ یابند بہر

ز نیکی فرومایہ را دور دار — بہ بیداد گر مرد بگذار کار

ہمہ گوش و دل سوے درویش دار — غم کار او چوں غم خویش خوار

چو از خویشتن نامور داد داد — جہاں گشت از و شاد این نیز شاد

برارزانیاں گنج بستہ مدار — بہ بخشائے بر مرد پرہیزگار

درِ امید و نکہ دشمن شود دوستدار — بشورہ زمیں تخم نیکی مکار

گر این پند ما را شوی کاربند — ہمیشہ کلاہت بماند بلند

کہ نیکی و ہش نیک خواہ تو باد — خرد تخت و دولت کلاہ تو باد

مبادت فراموش گفتار من — وگر دور مانی ز دیدار من

سرت سبز بادا دلت شادماں — تن پاک دور از بد بدگماں

ہمیشہ خرد پاسبان تو باد — ہمہ نیکی اندر گمان تو باد

چو من بگذرم زیں جہان فراخ | برآورد باید مرا خوب کاخ
بجائے کزو دور باشد گزر | نہ پرد براو کرگس تیز پر

سرآورہ برچرخ گرداں بلند
ببالا فزوں باید ازدہ کمند

ان اوپر لکھے ہوئے فردوسی کے اشعار سے اس کی نصیحت کا وزن معلوم ہو گیا ہو گا دنیا میں جو چیزیں ایسی ضروری ہیں کہ جو دین و دنیا میں کام آنے والی ہیں ان ہی کے حاصل کرنے کی سادہ الفاظ میں نصیحت کی ہے۔ بڑی بڑی اخلاق اور علم تمدن کی کتابیں ان ہی بیش بہا نصایح سے بھری پڑی ہیں لیکن ان طول طویل تحریروں کے دیکھنے اور ان کے ذہن میں جمانے کے لئے بہت بڑا وقت چاہئے مگر میں فخر سے کہ سکتا ہوں کہ فردوسی نے چند اشعار میں بڑے پولیٹکل ایکانمی کے مطالب کو ادا کیا ہے اور وہ پیاری پیاری ضروری ضروری نصایح کی ہیں کہ جو ہر مذہب والے حتّے کہ دہریہ کو بھی لازمی ہیں اور بغیر ان صفات کے جن کی طرف فاضل شاعر خیال رجوع کرانا چاہتا ہے انسان انسان نہیں بن سکتا۔

جو کچھ میں نے مقابلہ میں دو فاضل شعرا کے اشعار پیش کئے ہیں امید ہے کہ ان پر زیادہ غور کی جائے گی اور ان ریمارکس کو بغور دیکھا جائیگا جو میں نے اپنے کانشنس کے مطابق نظامی کے اشعار پر کئے ہیں۔ اس سے میری غرض نظامی پر حملہ کرنے کی نہیں ہے بلکہ گنجہ اور شاداب کے رنگ کا مقابلہ کرنا ہے رہا نظامی کے بعض اشعار پر محض اپنی نیک نیتی سے کریٹی سایز کرنا یہ کوئی گناہ نہیں ہے شاید پرانے خیالات کے میانجی جو بچوں کو گلستاں بوستان اور بڑا تیر مارا تو سکندر نامہ پڑھاتے پھرتے ہیں میری اس تحریر کو دیکھ کر جیں بجبیں ہوں لیکن مجھے ان کی پرواہ نہیں ہے اور میں اپنے رب سے یہ التجا کرتا ہوں کہ میری یہ کتاب ان کے ہاتھ میں جائے ہی نہیں۔ میں نے یہ کتاب صرف ان ہی

تازہ خیال نوجوانوں کے لئے لکھی ہے کہ جو کوئی نئی بات سننے کے لئے ہمہ تن گوش ہو رہے ہیں۔ اور انہیں ہمیشہ نئی طرز میں دلچسپی ہوتی ہے جب وہ دیکھینگے تو انہیں یہ معلوم ہوگا کہ گو نظامی بھی مشرقی شاعری کا ایک بہت بڑا اعلیٰ نمونہ ہے مگر پھر بھی وہ کسی رنگ میں فردوسی کو نہیں پونچھا۔ ہاں تمہید اٹھانے اور اس کو زور شور سے باندھنے میں بے شک فردوسی سے بہتر ہے +

سکندر نامہ اور شاہ نامہ میں علاوہ اس فرق کے جو ہم نے بیان کیا ایک بہت بڑا ابل اور بھی ہے اور وہ واقعات کا غلط ہونا ہے شاہ نامہ میں اگر شاعرانہ رنگ کو اڑادیں تو ہمیں فیکٹس اکثر صحیح اور ناقابل اعتراض ملینگے مگر سکندر نامہ میں یہ بات نہیں ہے اس میں فیصدی ایک بات بھی بمشکل صحیح ہوگی۔ اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ نظامی نے جو کچھ اپنے بزرگوں سے سکندر کی نسبت سنا لکھ دیا افسوس زمانہ نے یونانی تواریخ دیکھنے کے لئے انہیں موقع نہ دیا کہ پھر وہ ہر جگہ یہ غلط بیانیاں نہ کرتے +

جس نے سکندر کی سوانح عمری یا اس کی تاریخ دیکھی ہے وہ کہسکتا ہے کہ جو کچھ اس کی بابت سکندر نامہ میں لکھا ہوا ہے شاید ہی کوئی ایک بات صحیح ہو اور نہیں ساری باتیں محض خیالی ہیں +

ان تمام باتوں کو چھوڑ کر اگر ہم محض شاعری کو دیکھیں تو ہم بے ساختہ یہ کھینگے کہ جیسے فردوسی اپنے رنگ میں لاثانی ہے اسی طرح نظامی بھی اپنے رنگ میں اپنا نظیر نہیں رکھتا۔ اور ہم برملا دونوں کی محض شاعری پر یہ نہایت مختصر ریمارک کرسکتے ہیں +

| | |
|---|---|
| کلام سخنداں دانائے طوس | بخوبی برآراستہ چوں عروس |
| کلام نظامی چو گل در چمن | چہ مشاطہ بہر عروس سخن |

یکے ہست آدم کہ در عہد او | نکردی کسے از سخن گفتگو
دگر شاعری کردہ سحر رقم | درستے مضموں شکستے قلم
نظامی فرستادۂ آفریں | سخندان اول بدور پسیں
بود ہمچو عیسےٰ مسیحا زماں | دمیدہ است جاں در تن کشتگاں
دو شاہاں ملک سخن یک کلاہ | دو چشم ست اما دو را یک نگاہ
دو طوطی قدس است در یک قفس | دو آواز پیداست از یک جرس
دو بلبل بیک باغ نغمہ سرا | بیک سرو دو طوطی خوش نوا

فصاحت بفردوسی آمد غلام
بلاغت بہ نظم نظامی تمام

تمام شد

